ہوکر رہ گئے ۔ آپریشن کامیاب ہوا لیکن حافظہ بالکل جاتا رہا۔ مجیب صاحب کئی زبانیں جانتے ہیں لیکن آپریشن کے بعد وہ سب بھول گئے ۔ روسی، جرمن، فرانسیسی، انگریزی اور اردو بھی زبانوں کے حروف تہجی تک بھول گئے، آپریشن کا زخم بھرا اور کمزوری دور ہوئی تو انھوں نے انگریزی سیکھنی شروع کی، تین چار برس کی محنت اور ہمت کا نتیجہ یہ نکلا کہ انھوں نے انگریزی میں اپنی بایوگریفی لکھنی شروع کی لیکن اردو کے سلسلے میں انھیں کامیابی نہیں ہوئی، افسوس کرتے اور کہتے کہ اب شاید اردو کبھی دیکھ پڑھ سکوں گا لیکن مادری زبان کی اپنی معجز نمائیاں ہیں۔ ایک دن ایسا ہوا کہ وہ حکیم عبدالحمید صاحب د ہمدرد دواخانہ) کو خط لکھنا چاہتے تھے، مجیب صاحب نے مناسب نہیں سمجھا کہ حکیم صاحب کو انگریزی میں خط لکھیں چنانچہ انھوں نے بسم اللہ کہہ اردو میں خط لکھنا شروع کیا اور جب ایک بار قلم چلا تو پھر ان کے اپنے پاکیزہ خط میں پورا خط تیار تھا، بس املا کی دو تین معمولی غلطیاں تھیں جنھیں بیگم مجیب نے درست کر دیا ۔ جو کتاب آج مجیب صاحب کو پیش کی جارہی ہے اس میں ان کے اور مضامین کے علاوہ ان کا ایک مضمون "میری دنیا اور میرا دین " بھی شامل ہے۔ یہ بیماری کے بعد اردو میں ان کا پہلا مضمون ہے

ہم لوگ جب از سر نو انگریزی اور اردو کے حروف تہجی لکھنے کی مشق کرتے مجیب صاحب کو دیکھتے تو ستر اکہتر برس کی عمر میں ان کی بے پناہ قوتِ ارادی کا ہم پر بڑا اثر ہوتا۔ کبھی کبھی آنکھیں بھر آتیں کہ کیسا اچھا آدمی، کتنا بڑا فنکار، کیسا صاحب قلم، کیسا صاحب نظر، عمر کی کس منزل میں، تقدیر الٰہی کے سامنے کس طرح مجبور ہوا ۔ ان کی تحریروں کی یاد آتی جو مضامین، تقریروں، افسانوں، ڈراموں، انشائیوں اور کتابوں کی صورت میں کوئی نصف صدی پر پھیلی ہوئی ہیں ۔ ان کے اس شوق، اس لگن کو یاد کرتے جو مطالعہ و تحقیق کے ذریعے چیزوں کو "جاننے اور سمجھنے" کے سلسلے میں ان کی شخصیت کا ایک پُرکیف پہلو بن گئی تھی۔ یہ لگن اب بھی ہے، یہ شوق آج بھی پہلے ہی کی طرح " رقیب سرو ساماں " بننے کے لئے بے چین ہے لیکن اب ارذل عمر کی کمزوریاں غالب ہیں، قویٰ مضمحل ہیں اور عناصر میں وہ پہلا سا اعتدال ایک قصۂ پارینہ ہے۔

ہم لوگ مجیب صاحب کا یہ شوق دیکھتے ہیں اور ان کی مجبوریوں پر نظر پڑتی ہے تو دل کی عجیب کیفیت ہوتی ہے ۔ ہم نے سوچا کہ کیوں نہ ان کے اس شوق کو، جستجو و تحقیق کی اس تڑپ کو' ایک ایسی کتاب کی صورت میں خراج عقیدت پیش کیا جائے جو ان کے احوال و افکار، ان کے منتخب مضامین

اور ان کی علمی و ادبی خدمات کا مرقع، ان کی دلآویز شخصیت کا آئینہ، ان کے سوز دروں اور ان کے حسن طبیعت کی جیتی جاگتی تصویر ہو۔ معلوم نہیں ہم کہاں تک، اتنے کم وقت میں، اپنی اس کوشش میں کامیاب ہوئے ہیں۔ پچھلے دنوں مجیب صاحب کئی بار اسپتال میں داخل ہوئے، آج ۳۰ راکتوبر ان کی پیدائش کی تاریخ ہے، مکتبہ جامعہ کے جنرل منیجر جناب شاہد علی خاں کا اصرار تھا کہ امسال ۳۰ راکتوبر کو مجیب صاحب کی ۸۲ ویں سالگرہ کے موقع پر یہ نذرانہ ان کی خدمت میں ضرور پیش کیا جائے، مجیب صاحب شیخ الجامعہ اور مکتبہ جامعہ کے بورڈ آف ڈائرکٹرس کے چیرمین کی حیثیت سے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ بطور مصنف کے مکتبہ جامعہ سے جو تعلق رہا ہے اور جس طرح انھوں نے مکتبہ کو زندہ رکھنے اور اس کے کام کو بڑھانے اور ترقی دینے میں دلچسپی لی ہے، اس کے پیش نظر ہم نے شاہد صاحب کے اقدام اور اصرار کی اہمیت اور اس کی قدر و قیمت کو محسوس کیا۔ کتاب تیار کرنے کی ذمہ داری ہماری قرار پائی باقی سب شاہد صاحب اور مکتبہ کی ذمہ داری ہے، ہم ان کے اور مکتبے کے شکر گزار ہیں کہ اس سے ہماری یہ کوشش پایۂ تکمیل کو پہونچی۔

لیکن درحقیقت ہم مجیب صاحب کے ممنون ہیں کہ انھوں نے ہم پر بڑا احسان کیا اور اپنی طبیعت کے خلاف ہماری یہ حقیر پیشکش جسے ہم ایک درویش کی خدمت میں "درویش" کا "برگ سبز" ہی کہہ سکتے ہیں، قبول کرنے کے لئے تیار ہو گئے۔

دوستو اور عزیزو، جب تک کہ یہ جامعہ ملیہ اسلامیہ قائم ہے۔ جب تک کہ تحقیق و جستجو کا، کاروبار شوق جاری ہے، جب تک کہ دانشوری کی انجمنیں پُر رونق ہیں، جب تک کہ فکر و نظر کی وسعتوں میں دیدہ و دل کی آبلہ پائی کا سلسلہ جاری ہے، جب تک کہ صحرا کی باغبانی کا قانون رقم کرنے کی روایت زندہ رہے گی، اور ہاں، جب تک کہ علم و دانش کا میکدہ آباد اور اس کے بادہ نوش و بادہ فروش باقی ہیں، مجیب صاحب کی دانشوری، نظر کی گہرائی، خبر کی وسعت، ان کے اپنے خاص طرز بیان و اسلوب نگارش، ان کی انسان دوستی، ایثار و قربانی، تہذیب و شائستگی اور مقاصد اور آدرشوں سے بے پناہ استواری کے ساتھ ان کے جذبۂ وفاداری کو خراج عقیدت پیش کیا جاتا رہے گا۔

تا زمیناں دمے نام و نشاں خواہد بود

[illegible]

d. No. D-(S. E. )-106 Vol. 81 No. 12 December 1984

THE MONTHLY JAMIA, Jamia Nagar, New Delhi-110025.